

# ذوقِ طریقت

مولانا قاری محمد ایوب قادری

مؤلف

خادم سلسلہ عالیہ قادریہ چشتیہ۔ جہانگیریہ۔ شکوریہ۔ امیریہ

ذوق طریقت، طریقت کے موضوع پر لکھی جانے والی ایک عمدہ کتاب ہے۔ ذوق طریقت زمین پر بسنے والے انسان کو قرب خداوندی کا احساس دلاتی ہے۔ منزلوں کی نشاندہی کرتی ہے۔ سمجھاتی اور بتاتی ہے کہ اس راستے پر چلنے والوں کے اندر کون کون سی صفات ہونی ضروری ہیں جو انسان کو مرتبہ انسانیت سے روشناس کرسکتی ہیں۔ ذوق طریقت ایسے لوگوں کے دل کی پیاس بجھاتی ہے جو ھل من مزید کے نعرے کو بلند کرتے ہیں۔ جن کو مزید آگے کی طلب بیقرار رکھتی ہے۔ تصوف پر لکھی جانے والی دیگر ضخیم کتابوں کے برعکس یہ کتاب وضاحت طلب معاملات کی عقدہ کشائی آسان اور عمدہ طریقے سے کرتی ہے۔

ذوق طریقت نام ہے ایسی کتاب کا جو راہ نوردِ شوق کو منزل مقصود کا پتہ دیتی ہے۔ جو ظلمت کدہ دل میں عرفان ذات کے چراغ روشن کرتی ہے۔ متلاشیان راہ حق ان الفاظ کے مینارہ نور سے مستفیض ہوتے ہیں۔ قرب خداوندی کے احساس کو جلا بخشتے ہیں۔ یہ کتاب مشعل راہ ہے۔ ان راہ حق کے طلبگاروں کے لیے جو مادیت کے اس دور میں روحانیت کے متلاشی ہیں۔

یہ کتاب بحث کرتی ہے ایسے موضوعات پر جو عام فہم، آسان اور قابل عمل ہیں۔ اس کتاب کے اوصاف میں سے ایک اہم وصف طریقت کے پیچیدہ، دقیق اور حل طلب مسائل پر سیر حاصل تبصرہ اور آسان الفاظ کا چناؤ ہے۔ یہ کتاب طریقت کے علوم و معارف سے آگہی بخشتی ہے۔ طریقت و حقیقت کو شریعت ہی کا حصہ ثابت کرتی ہے۔ اور مصنف اپنی تحریر کو آیات قرآنی، احادیث مبارکہ اور بزرگان دین کے واقعات سے آراستہ کرتے ہوئے دریا کو کوزے میں بند کرتا ہے۔

مُرشدی و مولائی حضرت قاری محمد ایوب مدظلہ العالی
کی تصانیف



# انوار السلوک



مناسک حج و عمرہ پر عام فہم کتاب

# جمال الحرمین



مرشدی و مولائی حضرت قاری محمد ایوب مدظلہ العالی
کے مواعظِ حسنہ کا مجموعہ

# عروۃ العلم

ترتیب و تدوین: کاشف محمود



طریقت کے موضوع پر لکھی جانے
والی عام فہم اور سادہ کتاب

# ذوقِ طریقت